| ۱۳۷۰ | ۱۳۶۴ | ۱۳۶۳ | ۱۳۷۵ |
|---|---|---|---|

# پاگل پن کے دورے

کسی کو پاگل پن کے دورے پڑتے ہوں تو کوئی دوسرا شخص باوضو حالت میں اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے، درمیان میں ایک سو اکیس مرتبہ "**اسم العلیم**" پڑھے، پانی پر دم کرکے مریض کو 40 دن تک پلائے۔ ساتھ ہی نیچے دیا گیا نقش پانی میں گھول کر پلائیں، اللہ کرم فرمائے گا۔

چال

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۰ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش

| ۴۳ | ۳۰ | ۳۷ | ۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۳۶ | ۴۱ | ۴۲ | ۳۱ |
| ۳۸ | ۳۵ | ۳۲ | ۴۵ |
| ۳۳ | ۴۴ | ۳۹ | ۳۴ |



# کان کا درد

"یاحکیم" سات مرتبہ لکھ کر سر پر باندھ دیں، اس طرح باندھیں کہ وہ کان کو چھوڑ رہا ہو، درد سے جلد افاقہ ہوگا۔

# بلغم ختم ہو

جس کو بہت زیادہ بلغم آتا ہو تو اس کے لیے وہ نمک کی سات ڈلیاں لے اور ہر ڈلی پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے۔ پھر ایک ڈلی روزانہ چوستا رہے۔ سات دنوں میں سات ڈلیاں چوسنے کے بعد عمل کی برکت سے صحت نصیب ہوگی۔

# پھوڑے پھنسیاں

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں جب کوئی بیمار ہوتا یا کسی کو پھوڑے پھنسیاں نکلتیں تو نبی اکرم اپنی انگشت مبارک اس پر رکھتے اور یہ فرماتے:

بسم اللہ تربت ارضنا بریقۃ بعضنا یشفی سقیمنا باذن ربنا۔

# کوئی بھی مرض ہو

اس نقش کو باوضو ہو کر لکھے پھر عطر گلاب لگا کر بیمار کے گلے میں ڈال دے، کوئی بھی بیماری ہو، انشاء اللہ دور ہو جائے گی۔

| رحیم | من رب | قولا | سلام |
|---|---|---|---|
| سلام | قولا | من رب | رحیم |

| من رب | رحیم | سلام | قولا |
|---|---|---|---|
| قولا | سلام | رحیم | من رب |

# ام الصبیان

الٓمٓ اللہ لا الہ الاھو سے انزل الفرقان تک (آل عمران، 1 سے 4 پارہ 3)

اگر ان آیات کو عرق گلاب اور زعفران سے لکھ کر موم جامہ کروا کے بچے کے گلے میں ڈال دیں تو وہ بچہ ام الصبیان کے مرض سے محفوظ رہے گا۔

# ناف ٹلنا

جس کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو اس آیت کریمہ کو لکھ کر ناف پر باندھے۔ انشاء اللہ جلد صحت یاب ہو گا۔

ذلک تخفیف من ربکم ورحمۃ (بقرہ، 178)



# کسی بھی قسم کا درد ہو

جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہو تو درد والی جگہ پر ہاتھ رکھ کر اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم . وما ارسلنک الامبشرا ونذیرا ۔

# یادداشت تیز ہو

ہر نماز کے بعد سورۃ مزمل کی آیت مبارکہ

**واذکر اسم ربک وتبتل الیہ تبتیلا.**

21 مرتبہ اول وآخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ اسی آیت کو سفید کاغذ پر 3 مرتبہ لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے، یہی عمل روزانہ 40 دن تک کرے۔ یادداشت تیز ہو جائے گی۔



# ام الصبیان

جس عورت کے بچے ام الصبیان کے مرض سے مرجاتے ہوں وہ شروع حمل سے وضع حمل تک روزانہ تین مرتبہ روٹی کے ٹکڑے پر سلام قولا من رب رحیم لکھ کر کھائے یا اس کو کھلا دے۔ انشاءاللہ بچہ اس مرض سے محفوظ رہے گا اور اس نقش کو دی گئی چال کے مطابق لکھ کر گلے میں پہن لے۔

چال

| ۹ | ۲۱ | ۱۳ | ۵ | ۱۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۰ | ۷ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۲ | ۱۴ | [illegible] | ۱۸ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۸ | ۲۵ | ۱۲ | ۴ |
| ۱۵ | ۲ | ۱۹ | ۶ | ۲۳ |

نقش

| ۳۴۲۸ | ۳۴۴۱ | ۳۴۳۲ | ۳۴۴۳ | ۴۴۳۶ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۴۴۲ | ۳۴۳۹ | ۳۴۶۲ | ۳۴۴۳ | ۳۴۳۰ |
| ۳۶۴۴ | ۳۴۴۳ | ۳۴۲۰ | ۳۴۳۷ | ۳۴۲۹ |
| ۳۴۳۵ | ۳۴۲۷ | ۳۴۴۵ | ۳۴۳۱ | ۳۴۴۳ |
| ۳۴۳۴ | ۳۴۲۱ | ۳۴۳۸ | ۳۴۲۵ | ۳۴۴۳ |

## مرگی کا دورہ

جس کسی کو بھی مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو اس پر گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کی جائے تو وہ ہوش میں آ جائے گا۔ اس مرض سے نجات کے لیے صبح و شام پانی پر گیارہ گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کر کے مریض کو روزانہ پلایا جائے تو مرض جاتا رہے گا۔



## حفاظت حمل

ولبثوافی کھفھم ثلث مائة وازدادواتسعاقل الله اعلم .

یہ آیت لکھ کر موم جامہ کروا کر عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ اللہ کے فضل سے حمل ٹھہر جائے گا۔



## باری کا بخار

باری سے بخار آتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

| یا شافی | یا شافی | یا شافی |
|---|---|---|
| یاغفور | یاغفور | یاغفور |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ |

# حیض ونفاس

کسی عورت کا خون حیض یا نفاس بند نہ ہوتا ہو تو یہ نقش لکھ کر عورت کمر میں باندھ لے، انشاءاللہ فوراً خون بند ہو جائے گا۔

نقش

| ۲۷۰ | ۲۶۵ | ۲۷۲ |
|---|---|---|
| ۲۷۱ | ۲۶۹ | ۲۶۷ |
| ۲۶۶ | ۲۷۳ | ۲۶۸ |



# بچہ بہت روتا ہو

جو بچہ بہت روتا ہو تو سورۃ الرعد (پارہ 13) کاغذ پر لکھ کر تعویز بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے یا سورۃ پڑھ کر بچے کو وقتاً فوقتاً دم کرتے رہیں تو رونے کی عادت جلد چھوٹ جائے گی۔



# برائے نکسیر

جس کو نکسیر جاری ہو، اس آیت کو مریض کی دونوں آنکھوں کے درمیان ناک کے اوپر باندھ دیں۔

وما محمد الا رسول سے انقلبتم تک (آل عمران 15)

# کسی بھی مرض کے لیے

درج ذیل نقش کو نماز عشاء کے بعد لکھ کر پانی میں بھگو دیں۔ صبح نہار منہ پانی کو پی لیں۔ جب تک مرض سے نجات نہ ملے عمل جاری رکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| م | لا | س |
| س | م | لا |
| لا | س | م |



# بادی بواسیر

جس کسی کو بادی بواسیر ہو وہ رفع حاجت کے بعد طہارت اس طرح کرے کہ اس کے بائیں ہاتھ کی بڑی انگلی بواسیر کے مقام پر رگڑ کھاتی ہو اور طہارت کے دوران یہ کلمات پڑھتے رہیں۔

فِمْلَنْ فِمْلَنْ فِمْوَلْ



# بخار

الحمد شریف 40 مرتبہ پانی پر دم کر کے بخار والے کے منہ پر چھینٹے مار دے انشاء اللہ بخار چلا جائے گا۔

# دل میں سوراخ

لیربط علی قلوبکم و یثبت بہ الاقدام

یہ آیت دل کے سوراخ کے مریض کے لیے نہایت مجرب ہے۔ اس کا تعویذ بنا کر گلے میں اس طرح لٹکائیں کہ تعویذ عین دل پر رہے۔ سننے سے پانی سے انشاء اللہ شفا ہوگی۔

# زہریلا جانور کاٹے

وَاِذَا بَطَشْتُم بَطَشْتُم جَبَّارِيْن

اگر کسی کو زہریلا جانور کاٹے تو جہاں پر کاٹا ہو اس کے گرد انگلی گھماتا ہوا ایک سانس میں 7 مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو انشاء اللہ صحت ہوگی اور زہر کا اثر زائل ہوگا۔

# جسم کے کسی بھی حصے کا درد

جسم کے کسی بھی حصہ میں درد ہو وہاں ہاتھ رکھ کر اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ وما ارسلنک الا مبشرا و نذیرا ۔

# پیٹ میں درد

پیٹ میں درد ہونے کی صورت میں گلاس میں پانی لیں، اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ سات مرتبہ ”یا عظیم“ پڑھ کر پانی پردم کریں اور پی لیں۔

# نسیان

ہر فرض نماز کے بعد الرحمٰن 100 مرتبہ پڑھنے سے نسیان دور ہو جاتا ہے۔

# سوزاک سے نجات

اس مرض سے نجات حاصل کرنے کے لئے یہ عمل پانی پردم کر لیں اور جب بھی پانی پئیں یہی پانی پئیں، کوشش کریں کہ زیادہ سے زیادہ پانی پئیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ

یاودود یاودود یاودود

یا بدیع یا بدیع یا بدیع یا بدیع

یا بدیع العجائب با لخیر یا بدیع

# اٹھرا کی شکایت

کسی عورت کے بچے مرے ہوئے پیدا ہوتے ہوں یا پیدا ہو کر مرجاتے ہوں تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ باوضو حالت میں بعد از نماز فجر پانی پر سورۃ رحمٰن سات مرتبہ، سورۃ مزمل سات مرتبہ اول وآخر درود شفاء اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ سارے دن میں سات مرتبہ تھوڑا تھوڑا کر کے یہ پانی وہ عورت پئے جسے یہ مرض ہے۔ یہی عمل اکیس دن بلا ناغہ کریں، اور ہر روز تازہ پانی پر عمل کریں۔ اس مرض کی شکایت جاتی رہے گی۔



# ماسخورہ

جو کوئی مسوڑھوں کے مرض ماسخورہ میں مبتلا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کرے اور اپنے مسوڑھوں پر انگلی پھیرے ان شاء اللہ جلد ہی مرض سے نجات ملے گی۔

# برائے مرگی

سورۃ والشمس مرگی کے مریض کے کان میں پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔



# سرسام

اسم الٰہی یا مقسط 300 مرتبہ پڑھ کر سرسام کے مریض کو پلایا جائے تو انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

# سوکھے کا مرض

جن بچوں کو سوکھے کا مرض ہو جاتا ہو ان کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈال دیں تو وہ اس مرض سے محفوظ رہیں گے۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

یا حافظ یا حافظ یا حافظ

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

# دردزہ

بچے کی ولادت کے وقت تکلیف بہت زیادہ ہو تو حاملہ کو باوضو حالت میں 500 مرتبہ

قٓ o والقرآن المجید

پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے تو انشاء اللّٰہ دردزہ میں کمی واقع ہوگی۔

# دردشقیقہ

دردشقیقہ کے وقت یہ آیت پڑھ کر دم کریں۔

قل من رب السموٰت والارض قل اللّٰہ قل افا تخذ تم من دونہ اولیاءِ لا یملکون لا نفسھم نفعاو الضرا۔

# سینے میں درد

کسی کو ہر وقت سینے میں درد کی شکایت ہو تو وہ فجر اور عشاء کے بعد اول و آخر 11،11 مرتبہ درود شریف پڑھے پھر 121 مرتبہ یامحیئی کا ورد کرے اور اپنے سینے پر دم کرے۔ جلد ہی درد سے نجات ملے گی۔

# برص کا مرض

برص کے مریض پر سورۃ آل عمران کو پڑھ کر دوائی پر دم کریں اور استعمال کریں تو ان کا مرض جلد ہی رفع ہو جائے گا۔

# برائے بخار

بخار کے لئے بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالا جائے تو بخار جاتا رہے گا۔

# دانت درد

دانت کے درد کے لئے سورۃ الانعام کو پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلا دیں انشاء اللہ دانت کی تکلیف دور ہوگی۔

## برائے سر درد

سر درد سے نجات حاصل کرنے کیلئے ( سلطان علیہ اللہ ) کو اپنی شہادت کی انگلی سے پیشانی پر لکھے۔ درد جاتا رہے گا۔

## آدھے سر کا درد

کسی کے آدھے سر میں درد ہو تو اس کو اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرنے سے درد دور ہو جائے گا۔

الم تر الی ربک کیف مد الظل ولو شاء لجعلہ ساکنا .



## دانت آسا

جو کوئی بھی سورۃ ق ( پارہ 26 ) کو سفید کاغذ پر لکھ کر بارش کے پانی سے دھوئے پھر اس پانی سے بچہ کے منہ کا اندرونی حصہ دھوئے تو بچے کے دانت بغیر تکلیف کے نکل آئیں گے۔

## پیاس کم

اگر کسی کو پیاس بہت زیادہ لگتی ہو تو صبح صادق کے وقت دونوں ہاتھوں پر سورۃ فاتحہ دم کر کے چہرے اور سارے بدن پر پھیر لے تو سارا دن پیاس نسبتاً بہت کم محسوس ہوگی۔

# ٹی۔بی

درج ذیل عمل تین پلیٹوں پر لکھ کر صبح ،شام اور رات کو ایک ہی پانی سے دھو کر نوے دن تک پلائیں۔ٹی۔بی کے علاج کے لئے نہایت مفید ہے۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**

**الرتلک آیات الکتاب المبین**

**الرحیم الرحیم الرحیم**



# داڑھ یا دانت کا درد

اگر کسی کی داڑھ یا دانت درد کرتا ہو تو درود شریف ،سورۃ فاتحہ 7 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔اس دوران مریض اپنے دانت کو جس میں درد ہو ہاتھ سے پکڑ کر رکھے۔انشاءاللہ شفاء ہوگی۔

# بدہضمی

سات مرتبہ یہ آیت نمک پر دم کر کے کھلایا جائے تو بدہضمی کے لیے مفید ہے۔

**وبالحق انزلناہ وبالحق نزل وما ارسلنک الا مبشرا و نذیرا.**



# ہذیان کا مرض

ہذیان کے مریض پر اسم باری تعالیٰ "یا مقیت" 550 مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے تو مفید ہے۔

آنکھ میں چوٹ لگ جائے

جس کی آنکھ میں چوٹ لگ جائے تو 11 مرتبہ "النافع الباری" پڑھ کر دم کرے۔

## مرگی

سورۃ تحریم پوری پڑھ کر پانی پر دم کر کے مرگی کے مریض کو پلائیں افاقہ ہوگا۔

## کان کا درد

جس کے کان میں درد ہو تو اسم باری تعالیٰ "یا سمیع" 21 مرتبہ پڑھ کر دم کریں انشاءاللہ شفاء ہو گی۔

## برائے نزلہ

اگر کسی کو نزلہ کی وجہ سے چھینکیں آتی ہوں تو 11 مرتبہ یہ آیت کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر مریض کو کھلائیں۔

الحمد اللہ الذی انزل علیٰ عبدہ الکتاب و لم یجعل لہ عوجا



## برائے خارش

خارش کا مریض جس کو کسی طرح سے فائدہ نہ ہوتا تھا۔ ایک قافلہ کے ساتھ مکہ کو چلا لیکن راستے ہی میں تھک کر قافلہ سے پیچھے رہ گیا۔ حضرت علیؑ کے مزار پر رکا۔ آنکھ لگ گئی اور حضرت علیؓ کو خواب میں دیکھا اور اپنے مرض کے بارے میں بیان کیا آپ نے یہ آیت مبارکہ پڑھی۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم فکسونا العظام لحماً سے الخالقین تک

(مومنون آیت نمبر 3) صبح کو ٹھیک ٹھاک ہو کر اٹھا۔

## پھوڑا پھنسی

اگر کسی کو پھوڑا یا پھنسی کی وجہ سے پریشانی ہو تو 7 دن تک ہر نماز کے بعد اول و آخر 21,21 مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں 101 مرتبہ "یا رقیب" کا ورد کرے پھر پھنسی پھوڑے پر دم کرے۔

## موذی بیماریوں سے نجات

رسول اکرم ﷺ کوڑھ یا برص جیسی بیماریوں سے پناہ مانگتے تو یہ دعا پڑھتے۔

اللھم انی اعوذبک من البرص والجذام و الجنون و من سیئی الاسقام



## بیماری سے شفا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی آخری میم کو الحمد سے ملا کر اکتالیس مرتبہ پڑھیں اور بیمار پر دم کردیں۔

۔انشاءاللہ ہر بیماری سے شفا نصیب ہوگی۔

## آشوب چشم

فجر کی سنت اور فرض کے درمیان 41 مرتبہ سورۃ فاتحہ بسم اللہ کے ساتھ ملا کر پڑھی جائے تو آشوب چشم دور ہوگا۔

## نیند نہ آنا

نیند جلدی نہ آتی ہو تو دایاں ہاتھ سر پر رکھ کر سات مرتبہ سورۃ کہف کی آیت نمبر 11 کا صرف اتنا حصہ پڑھیں۔

**فضربنا علی اذانھم فی الکھف.**

پھر ہاتھ پر دم کر کے سر پر پھیریں۔ اللہ کے حکم سے جلد ہی اور بہت اچھی نیند آئے گی۔

## درد شقیقہ

درد شقیقہ کے مریض کو جب درد ہو تو اسمائے ربی "یا فتاح، یا وہاب، یا رحیم" تین تین مرتبہ لکھ کر سر پر باندھ دیں۔ ان سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بھی ضرور لکھیں۔



## بے ہوشی

اگر کوئی مرض کی شدت کی وجہ سے بے ہوش ہو جائے تو دوسرا شخص باوضو حالت میں مریض کے سرہانے بیٹھ کر 300 مرتبہ درود پاک پڑھے تو اس سے بیہوش مریض جلد ہوش میں آ جائے گا۔

# مختلف امراض

سورۃ البقرۃ کا درج ذیل نقش مختلف امراض کے لیے جیسے نسیان، آسیب، جنون، برص، جذام، باری کا بخار جیسے وبائی امراض کے لیے بہت مجرب ہے۔

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷۰۰۸ | ۲۳۶۹۹۳ | ۲۳۷۰۰۲ | ۲۳۷۰۰۵ |
| ۲۳۷۰۰۱ | ۲۳۷۰۰۶ | ۲۳۷۰۰۷ | ۲۳۶۹۹۵ |
| ۲۳۷۰۰۳ | ۲۳۷۰۰۰ | ۲۳۶۹۹۶ | ۲۳۷۰۱۰ |
| ۲۳۶۹۹۷ | ۲۳۷۰۰۹ | ۲۳۷۰۰۴ | ۲۳۶۹۹۹ |





# بخار، مرگی، گٹھیا

اگر انگور کے عرق پر سورہ فاتحہ نماز فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان 41 مرتبہ پڑھ کر دم کریں،

اور یہ عرق سر درد، بخار، مرگی، اور گھٹیا کے مریض کو پلائیں تو اللہ تعالی شفا دے گا۔

## برائے احتلام

احتلام سے محفوظ رہنے کے لئے جمعرات کی رات نویں ساعت میں "سورۃ النور" کو لکھیں اور اپنے پاس ہی رکھیں۔

## دانت درد

جس کے دانت میں درد ہو اس آیت کو کاغذ یا کپڑے پر لکھ کر دانت کے نیچے دبائے، انشاء اللہ دانت کا درد چلا جائے گا۔

لکل نباء مستقر و سوف تعلمون

## نزلہ زکام

تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر نزلہ و زکام کے مریض پر دم کیا جائے تو وہ اچھا ہو جائے گا۔

## منہ کے چھالے

41 مرتبہ سورہ اخلاص چینی پر دم کر کے کھانے سے منہ کے چھالے ختم ہو جاتے ہیں۔

# ہچکی بند ہو

تین سانس میں پانی پئیں اور ہر سانس پر سات مرتبہ یا حفیظ پڑھیں۔ انشاء اللہ ہچکی بند ہو جائے گی۔

# درد شقیقہ

آدھے سر درد کے لیے جسے درد شقیقہ بھی کہتے ہیں۔ اس مریض پر گیارہ گیارہ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے تو انشاء اللہ درد جاتا رہیگا۔

لا یصدعون عنہا ولا ینزفون.

# بے خوابی

بے خوابی دور کرنے کے لئے سوتے وقت 70 مرتبہ بسم اللہ پڑھی جائے تو نیند آجائے گی۔

# شدید سر درد

کسی کے سر میں درد شدید ہو اور بہت تکلیف ہو تو باوضو حالت میں سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے یہ نقش لکھے اور مریض کے سر پر باندھے۔ انشاء اللہ درد میں فوراً آرام آئیگا۔

نقش شدید سر درد

| ک | ھ | ی | ع | ص |
|---|---|---|---|---|

| ع | ص | ک | ھ | ی |
|---|---|---|---|---|
| ھ | ک | ی | ع | ص |
| ص | ک | ھ | ی | ع |
| ی | ع | ص | ک | ھ |

## جلد بولنے لگے

والارض مد دنھا سے برازقین تک (پارہ 14) زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر بچے کو پلا دیں۔ جس کی زبان نہ چلتی ہو وہ جلد ہی بولنے لگے گا۔



## دردِ زہ

اولم یر الذین کفروسے افلا یومنون تک (پارہ 17)

جو عورت دردِ زہ میں مبتلا ہو اس کے شکم اور کمر پر اس کو پڑھ کر دم کریں یا لکھ کر باندھ دیں تو ولادت بآسانی ہوگی۔

## دودھ خوب پیدا ہو

اگر عورت کے صحیح مقدار میں دودھ نہ آتا ہو تو بچے کو دودھ پلانے سے پہلے اسم الہٰی یا متین کو 11 مرتبہ پڑھ کر چھاتی پر دم کرے پھر بچے کو دودھ پلائے رب کریم اپنا کرم کرے گا۔

# آشوب چشم

آشوب چشم سے حفاظت کے لیے ان حرفوں کو حرف بحرف نو چندی ہفتہ میں لکھ کر پیے تو سال بھر ٹھیک رہے۔

الٓمٓ، الٓمٓصٓ، الٓمٓر، کٓھٰیٰعٓصٓ، طٰہٰ، طٰسٓمٓ، طٰسٓ، یٰسٓ، صٓ، قٓ، نٓ۔

# بخار

بخار کے مریض کو ہر نماز کے بعد ایک کپ یا جتنا پانی وہ پی سکے پر 21 مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر کے پلائیں تو مرض میں افاقہ ہوگا۔

# دودھ بڑھے

عورت کا دودھ بڑھانے کے لیے سورۃ حجر زعفران سے لکھ کر پلا دیں۔

# دودھ خشک ہو گیا ہو

اگر کسی عورت کا دودھ، بچے کی پیدائش کے بعد کم ہو گیا ہو یا خشک ہو گیا ہو تو وہ اس آیت کو نمک پر دم کر کے کھائے، دودھ بڑھ جائے گا۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم مثل الذین امولھم فی سبیل اللہ کمثل

حبة والله يضاعف لمن يشاء والله واسع عليم .

## برائے مرگی

اگر اتوار کے روز ساعت عطارد میں سورۃ السجدہ کو لکھ کر مرگی کے مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے تو مرض ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔

## یرقان

یرقان کے مریض کے لیے سورہ السبا لکھ کر پلانا اور منہ پر چھڑکنا نہایت مفید ہے۔

## بیماری سے محفوظ

بچے کے پیدا ہونے کے بعد سورۃ بلد لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں تو وہ بیماریوں سے محفوظ رہے گا۔



## مسوڑھے کی تکلیف

کسی کے مسوڑھے سوج گئے ہوں یا بہت درد ہوتا ہو تو باوضو حالت میں نہایت توجہ کے ساتھ یہ آیت پڑھے۔ پھر نمک پر دم کرے۔ وہ اپنے مسوڑھوں پر مل لے۔ انشاءاللہ آرام آ جائے گا۔

کٓھیٰعٓصٓ. ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّکَ عَبْدَهٗ زَکَرِیَّا.

# برائے نسیان

سورۃ الم نشرح چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر 41 دن پینے سے نسیان کا مرض جاتا رہتا ہے۔

# امراض سے حفاظت

انی توکلت علی اللہ ربی و ربکم سے حفیظ تک (پارہ 12) تعویذ بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں تو بچہ بہت سے امراض سے محفوظ رہتا ہے۔

# بیماری سے شفا

اگر کوئی شخص بہت عرصے سے بیمار ہو تو اس پر پہلے بسم اللہ الرحمن الرحیم کہے پھر یہ دعا پڑھے اور مریض پر دم کرے تو انشاء اللہ مریض صحت یاب ہوگا۔

اعوذ بعزت اللہ قدرته من شرما اجد و احاضر

# نسیان

نسیان کے مرض کو دور کرنے کے لیے یہ آیت چینی والے پیالے کے پانی سے لکھ کر دھو کر پینا نہایت مفید ہے۔

انا نحن نحی الموتیٰ و نکتب ما قدموا و اثارھم و کل شیء احصینه فی

امام مبین۔

# حمل ضائع نہ ہو

اگر کسی عورت کا حمل ضائع ہو جاتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر بازو میں باندھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم |
|---|---|---|---|---|
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |
| یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن |

# برائے ہکلاہٹ

اس سے نجات کے لئے ہر روز بعد نماز عشاء 41 مرتبہ سورۃ مزمل بمع اول و آخر درود شفا اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پانی پر بھی دم کر کے روزانہ پیجئے۔ انشاء اللہ جلد ہی اس مرض سے مکمل نجات ملے گی۔

# اولاد کی نعمت ملے

اگر کوئی بوجہ حمل گرنے کے اولاد کی نعمت سے محروم ہو تو نماز عشاء کے بعد باوضو ہو کر ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے یہ لکھے۔ پھر صاف پانی میں گھول کر عورت کو پلائے۔ 41 دن روزانہ یہ عمل کریں، انشاء اللہ حمل قرار پائے گا۔ اور اولاد کی نعمت میسر آئے گی۔

صٓ والقرآن ذی الذکر بل الذین کفروا فی عزة وشقاق.

## برائے شوگر

تین ماہ تک روزانہ 3,3 مرتبہ صبح وشام یہ آیت پڑھ کر پانی پر دم کر کے پینے سے شوگر کے مرض سے نجات ملے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رب ادخلنی مدخل صدق واخرجنی مخرج صدق واجعل لی من لدنک سلطانا نصیرا.



## حفاظت حمل

حفاظت حمل کے لیے چار مغز پر سورۃ آل عمران کو دم کر کے مریضہ کو کھلائیں انشاء اللہ حمل قائم رہے گا اور کوئی پریشانی بھی نہ ہوگی۔

## درد شقیقہ

اگر کسی کو درد شقیقہ ہو تو سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کرے اور اس نقش کو سر کے جس طرف درد ہو اس کے مخالف سمت باندھ لے انشاء اللہ فوری آرام آ جائے گا۔



۷۸۶

| اللہ | اللہ | اللہ |
| --- | --- | --- |

| الله | الله | الله |
| --- | --- | --- |
| الله | الله | الله |

# بانجھ پن

کسی کی بیوی بانجھ ہو تو ایک سیب چھیل کر فجر کے وقت اس پر سات مرتبہ اسم مبدی لکھے اور عورت کو کھلائے۔ تین دن یہ عمل کرے۔ اگر اس مہینے حمل قرار نہ پائے تو دوسرے مہینے یا تیسرے مہینے یہی عمل کرتے رہیں۔ یقیناً حمل قرار پائے گا۔ اگر سیب نہ مل سکے تو مرغی کا انڈہ ابال کر چھلکی اتار کر پھر لکھیں۔

# سانپ کا ڈسنا

کسی کو سانپ نے ڈس لیا ہو تو اسے "العلیم الحکیم" لکھ کر روغن زیتون میں ملا کر کھلانے سے وہ فوراً ٹھیک ہو جائے گا۔

# استقرار حمل

ایک پاک برتن میں "اللہ الرحمٰن" کے حروف الگ الگ لکھ کر اسے گلاب سے جس میں مشک بھی ملا ہو، دھو کر عورت کو حیض سے فراغت کے وقت پلائے اور پھر ہمبستری کرے، انشاء اللہ استقرار حمل ہوگا۔

# مرگی اورام الصبیان

قل اللہ اذن لکم سے تفترون تک (پارہ 11، یونس، 59)

یہ آیہ مبارکہ مرگی یا ام الصبیان کے مریض کے لئے لکھ کر موم جامہ کروا کر گلے میں پہنا دیں تو مرض سے نجات ملے گی۔



# زچگی آسان ہو

کسی میٹھی چیز پر 121 مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کریں اور حاملہ کو روز کھلاتے رہیں۔ زچگی کا مرحلہ باآسانی طے پاجائے گا۔

# بھوک ختم ہو

"الصمد" کا کثرت سے ورد کرنا، بھوک کی زیادتی کو ختم کرتا ہے۔

# دردسر



جس کو دردسر ہو اس پر تین مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کردیں تو انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

لایصدعون عنہا ولاینزفون (واقعہ، 19)

# حمل ٹھہر جائے

اسقاط حمل کو روکنے کے لئے سورۃ " نحل " کی تلاوت صبح شام کر کے عورت اپنی کمر پر دم کرلیا کرے۔ انشاءاللہ جلد حمل ٹھہرے گا۔

# چیچک کے لیے

اگر چیچک نکل آئے تو یہ آیات لکھ کر دھو کر پلاتے رہیں، انشاءاللہ شفا ہوگی۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم.

بل ایاہ تدعون فیکشف ماتدعون الیہ ان شآء وتنسون ما تشرکون.

# سوکھے کا علاج

جس بچے کو سوکھے کا مرض ہوگیا ہو اور کسی علاج سے آرام نہ آتا ہو تو باوضو ہو کر کعبہ رخ بیٹھ کر بعد از نماز فجر، ہو سکے تو آب زم زم ورنہ سادہ پانی لے لیں اس پر ہر چیز گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں، بسم اللّٰہ، پھر سورۃ مزمل، اللہ شافی، ھو الشافی بحق لاالہ الااللّٰہ محمد الرسول اللّٰہ. یہ پانی بچے کو وقتاً فوقتاً پلاتے رہیں اور اسی پانی میں کپڑا بھگو کر بچے کے جسم پر بھی پھیریں۔ یہ عمل 41 دنوں تک روزانہ کریں۔ انشاءاللہ سوکھے پن سے نجات ملے گی۔

# دست کے لئے

دست یا اسہال کے لیے تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو سارا دن پلائیں ۔اس کے علاوہ تین دن تک روزانہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر آیت الکرسی کے یہ کلمات لکھ کر پیٹ پر باندھ دیں۔ انشاءاللہ جلد افاقہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ لاالہ الا ھو الحی القیوم

# سانپ کا کاٹنا

جسے سانپ کاٹ لے اگر وہ فوراً یہ دعا پڑھ لے تو انشاءاللہ سانپ کا زہر اثر نہیں کرے گا۔

نودی ان بورک من فی النار ومن حولھا وسبحٰن اللہ رب العلمین

# مٹی کھانا

اس آیت کو لکھ کر کپڑے سے سنگھ میں ڈال دیں جو مٹی کھاتا ہو تو وہ مٹی کھانا چھوڑ دے گا۔

ویقذفون بالغیب سے شکٍ مریب تک (22 السبا آیات 54تا53)

# پیٹ کی بیماریاں

سورۃ لقمٰن کو لکھ کر پینے سے پیٹ کی سب بیماریاں ٹھیک ہو جاتی ہیں۔

# پیشاب کا رک رک کے آنا

صبح سورج نکلنے سے پہلے اور شام سورج ڈھلنے کے فوراً بعد گیارہ مرتبہ

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم الملک القدوس الرحمٰن الرحیم

پڑھ کر پیٹ پر پھونک ماریں۔ جب تک اس مرض سے نجات نہ ملے یہی عمل جاری رکھیں۔

# زخم ٹھیک ہونا

کوئی زخم ٹھیک ہونے میں نہ آتا ہو تو درج ذیل آیت پڑھ کر زخم کی جگہ پر پھونک دیں اور انگلی پر اپنا تھوک لگا کر اس کو زخم پر لگائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ زخم ٹھیک ہو جائے گا۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

انا بلونا هم كما بلونا اصحاب الجنته اذاقسمو ليصر منها مصبحين ولا يستثنون فطاف عليها طائف من ربک وهم نائمون فا صبحت كالصريم فااصبحت كا لصريم فاصبحت كالصريم ۔(القلم 17-20)

# سینہ کا درد

سینہ کے درد کے لئے یہ آیت لکھ کر گلے میں پہننا بہت مفید ہے۔

افمن شرح الله صدره للاسلام

# غصہ ایک مرض

میرا تجربہ ہے کہ جو لوگ بات بات پر غصہ کرتے ہیں وہ زندگی کے معاملات میں کامیابی سے دور ہی رہتے ہیں۔ غصے کا علاج حدیث پاک میں یہ بتایا گیا ہے کہ غصے کے وقت اللہ کو یاد کرلو اور اعوذ باللّٰہ من الشیطان الرجیم پڑھ لیا کرو۔

# ولادت بآسانی

کوئی حاملہ عورت چاہتی ہو کہ بچے کی ولادت بآسانی ہو جائے تو باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے آیت الکرسی سورہ اخلاص اور سورۃ فاتحہ لکھ کر پانی میں گھول کر اسے پلائیں۔ اللہ نے چاہا تو دردزہ کی تکلیف بھی کم ہوگی اور ولادت بھی بآسانی ہوگی۔



# کمزوری دماغ

سنقرئک فلاتنسیٰ الا ماشاء الله

یہ آیت سات مرتبہ پڑھ کر دم کی جائے یا لکھ کر مریض کے سر پر باندھ دی جائے تو دماغ کی کمزوری دور ہوگی۔

## سخت امراض

کوئی بھی اگر "آیت الکرسی" روزانہ پڑھتے رہنے کو اپنی عادت بنالے تو وہ سخت سے سخت امراض سے بھی دور رہتا ہے۔ یعنی وہ اللہ کی پناہ میں رہتا ہے۔

## دل کا مرض

کوئی شخص جو دل کا مریض ہو۔ وہ سورۃ البقرۃ کی تلاوت کی مداومت کرے اور اسے لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کروا کے دل پر لٹکائے جو دل کو چھوتا رہے۔ انشاء اللہ مفید ثابت ہوگا اور مرض شدت اختیار نہیں کرے گا۔

## برائے پتھری

سورۃ الضحیٰ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس پانی کو پینے سے پتھری اللہ کے کرم سے ریزہ ریزہ ہو کر نکل جاتی ہے۔



## پاؤں کی انگلی میں درد

اگر پاؤں کی انگلیوں میں درد ہو تو ایک مرتبہ درج ذیل آیت پانی پر دم کر کے پلائیں۔

انه من سیلمان و انه بسم الله الرحمن الرحیم

## بیماری سے شفا

سوتے وقت ایک مرتبہ قل ہو اللہ ایک مرتبہ قل اعوذ برب الفلق اور ایک مرتبہ قل اعوذ برب الناس پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام جسم پر پھیر لینا بیماری کو دور بھگاتا ہے۔ اگر کسی بیمار کو بھی اسی طریقے سے دم کیا جائے تو رب کریم اسے شفا عطا فرمائے گا۔

## مرگی

مرگی کے مریض کے دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہنا مجرب ہے۔

## پیچش

سورۃ لہب (پارہ 30) پڑھ کر پیچش کے مریض کے شکم پر دم کیا جائے یہ شکایت دور ہوگی۔

## کینسر اور ٹی بی

کینسر یا ٹی بی کے مریض کو سورۃ النساء کی آیت نمبر 32 وسئلو اللہ سے علیما تک کعبہ رخ بیٹھ کر پڑھا جائے تو انشاء اللہ مرض میں افاقہ ہوگا۔ سورۃ النساء کو تین بار پانی پر دم کر کے مریض کو پلانا نہایت

مفید ہے۔

# وبائی امراض

کوئی وبائی مرض کا شکار ہو گیا ہو تو یہ نقش ایک سفید کاغذ پر لکھے، سات مرتبہ اس پر آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرے اور گلے میں پہن لے۔ اللہ کے فضل سے بیماری سے جلد نجات ملے گی۔

۷۸۶

| ۴۴ | ۲۵ | ۲۸ | ۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۱۶ | ۳۱ | ۴۶ |
| ۱۷ | ۳۰ | ۲۳ | ۲۰ |
| ۴۳ | ۱۹ | ۱۸ | ۲۹ |

# نیند نہ آنا

کسی کو بہت دیر تک نیند نہ آتی ہو یا بہت کم آتی ہو تو وہ جب سونے کے لیے لیٹے تو گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھ لے اور کسی سے بات کئے بغیر سو جائے اچھی اور خوب نیند آئے گی۔

إن الله و ملائكة يصلون على النبى يا ايها الذين امنو صلو عليه و سلمو تسليما.



# شفا مرض

اگر سورۃ القریش کو پڑھ کر پانی پر دم کیا جائے اور اسے کسی بھی بیماری کے مریض پر چھڑکا جائے تو اِس مرض سے شفا پائے گا۔

## قبض کا فوری علاج

سورۃ مریم پانی پر پڑھ کر قبض کے مریض کو پلائیں انشاء اللہ فوراً اجابت ہو جائے گی اور تکلیف رفع ہوگی۔

## حفاظت حمل




سورۃ الحاقہ (پارہ 29) لکھ کر حاملہ کے پیٹ پر باندھنے سے بچہ ہر آفت سے محفوظ رہتا ہے۔

## بچے کی ضد کا علاج

کوئی بچہ بہت روتا یا ضد کرتا ہو تو پانی پر 66 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور یا حلیم روزانہ ایک سو (100) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ یہ پانی بچے کو پلا دیں بچہ جلد ہی ضد کرنا چھوڑ دے گا۔

## پیشاب بند ہونا

اگر کسی کا پیشاب آنا بند ہو جائے تو 71 مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں یا لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ جلد ہی پیشاب کی بندش ختم ہو جائے گی۔

وَاِذا استقے موسی لقومه فقلنا اضرب بعصاک الجو فانفجرت منه الثنا عشره عیناً قد علمه کل اناس مشر بهم ط کلو واشربو من رزق اللّٰه ولا تعثو فی الا رض مفسدین.

## کان میں ورم

کسی کے کان میں ورم آ گیا ہو تو اس کے قریبی لوگوں میں سے کوئی جو پانچ وقت کا نمازی ہو، روزانہ رات کو جب مریض سو جائے تو اس کے سرہانے کھڑے ہو کر "آلم" 271 مرتبہ پڑھے۔ دس دن یہی عمل کرتے رہنے سے ورم ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔



## موتیا کا علاج

جو کوئی موتیا کے مرض میں مبتلا ہو گیا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور گیارہ مرتبہ "الحی القیوم الحق النور" پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کی پوروں پر دم کر کے اپنی آنکھوں پر پھیر لیا کرے۔ انشاءاللہ جلد ہی مرض میں افاقہ ہوگا۔

## ضعف بصر



کسی کی نظر کمزور ہو تو اس دعا کو پڑھ کر دم کرنا بہتر ہے۔

یاسمیع یامجیب یاسمیع الدعآءِ یالطیفٌ لما یشآء احفظ علٰی

بصری.

## چنبل کے لیئے

ایک دھاگہ لے کر اس پر یہ آیت 3 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور چنبل کے مریض کو باندھ دیں۔ انشاءاللہ شفا ہوگی۔

ومثل کلمة خبيثة۔۔۔ من قرار تک (پارہ 13، ابراھیم، 26)

## جماع پر قدرت

اگر کوئی شخص کوشش کے باوجود جماع پر قادر نہ ہو سکے تو وہ انڈے لے کر ابال لے۔ چھلکا اتار کر ایک پر والسما بنینھا بایید وانا الموسعون لکھے اور دوسرے پر والارض فرشناھا فنعم الماھدون لکھ کر عورت کو کھلا دے۔ تو کامیابی حاصل ہوگی۔



## ماہواری میں زیادتی یا کمی

جس عورت کی ماہواری میں کمی ہوگئی ہو اور اس وجہ سے اسے تکلیف بھی ہوتی ہو تو درج ذیل آیات لکھ کر کمر میں باندھیں۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(1) وجعلنا فیھا جنت من نخیل واعناب وفجرنا فیھا من العیون لیاکلو من

ثمره . وماعملته ايديهم افلا يشكرون. (يسٓ)

(2)اولم يرالذين كفروآان السمٰوات والارض كانتارتقاً ففتقنهماوجعلنامن المآءِ كل شئي حيي افلا يومنون. (الانبياء)

جس عورت کی ماہواری میں زیادتی ہوگئی ہوتو اس آیت کولکھ کر کمر میں باندھیں۔انشاء اللہ شفاہوگی۔

بسم اللّٰه الرحمٰن الرحيم

وقيل يٰآرض ابلعي ماءَ ک ويسمآء وقلعي وغيض الماءُ وقضى الامرواستوت على الجودى وقيل بعدالقوم الظلمين.

## دودھ چھڑانا

اگر کوئی بچہ دودھ نہ چھوڑتا ہوتو سورۃ ابراہیم باوضوحالت میں لکھ کر بچہ کے دائیں بازو پر باندھیں، بچہ دودھ چھوڑ دے گا۔

## بیماری سے شفا

کسی بھی بیماری میں درودشریف کا بکثرت ورد بیماری سے شفابخشتا ہے۔ کیونکہ درود شریف شفائی اثرات کا حامل ہے۔



## کان میں تکلیف

کسی کے کان میں مچھر گھس جائے تو یقیناً بہت تکلیف دیتا ہے۔اس تکلیف کو دور کرنے کے لیے درج ذیل دعا سرسوں کے تیل پر پڑھ کر کان میں ڈال لیں۔انشاءاللہ تکلیف دور ہوگی۔

یاحلیم یاعلیم یاعلی یاعظیم اخرج البعوضة من اذنِ.

## چھوٹا قد

اگر کسی کو اپنے چھوٹے قد کو بڑھانا ہو تو ایک مرتبہ کلمہ طیبہ کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔الر تلک ایات الکتاب المبین . الرحیم .الرحیم .الرحیم .یااللہ ۔ عرق گلاب اور زعفران سے تین پلیٹوں پر لکھے،ایک پلیٹ نہار منہ،ایک بعد از عصر اور ایک رات کو سوتے وقت پانی سے دھو کر مسلسل پیتے رہیں۔سال بھر اس عمل کو روزانہ دہرائیں۔آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے۔

## جلے ہوئے کو شفا

کوئی جل جائے تو اس پر بار بار یہ آیت پڑھ کر دم کریں یعنی چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے جب بھی موقع ملے۔مریض جلد شفایاب ہوگا۔

اذھب الباس رب الناس اشف انت الشافی لاشافی اِلا انت.



## دودھ میں کمی

کسی دودھ پلانے والی عورت کے دودھ میں کمی واقع ہو جائے تو وہ ایک کپ پانی پر باوضو حالت

میں گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر دم کرے، اور پی لے۔ انشاء اللہ کچھ دن یہی عمل کرنے سے دودھ وافر ہو جائے گا۔

## اُونچا سننا

اگر کوئی شخص اونچا سنتا ہو تو درج ذیل آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کیا جائے ۔ وقتاً فوقتاً مرض میں افاقہ ہوگا۔

واذا قرئ القران فاستمعوا لہ وانصتوا لعلکم ترحمون.

## طبیعت میں بے چینی

کسی کو ہر وقت دل میں بے چینی اور بے سکونی محسوس ہوتی ہو تو نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر اپنے دل پر دم کرے۔ اس وظیفہ کی عادت بنالے۔ انشاء اللہ قلبی سکون کی دولت پا لے گا۔ یہی عمل بعد از عشاء بھی کیا جا سکتا ہے۔ کوئی بھی ایک وقت مقرر کر لیں۔

## حیض میں زیادتی

اگر کسی کو حیض بہت زیادہ مقدار میں آتا ہو تو یہ آیت لکھ کر پیٹ پر باندھ دیں۔

صم بکم عمی فھم لا یرجعون.

# پاگل پن کے دورے

کسی کو پاگل پن کے دورے پڑتے ہوں تو کوئی دوسرا شخص باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں 121 مرتبہ درود تاریہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو چالیس دن تک پلائے۔ اللہ کے کرم سے مریض بہتر ہو جائے گا۔

# قد میں اضافہ

قد میں اضافہ کے لیے سورۃ الفاطر کی پہلی آیت میں سے

"یزید فی الخلق مایشاء"

کو زعفران اور عرق گلاب سے چینی کی پلیٹ پر (11) مرتبہ لکھ کر صبح نہار منہ اور رات کو سوتے وقت پی لیں۔ یہی عمل روزانہ کرتے رہیں۔ انشاء اللہ کچھ عرصہ میں کامیابی ہوگی۔

# نکسیر آنا

جسے نکسیر ہو اسے یہ آیت گیارہ مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائی جائے۔ انشاء اللہ خون آنا بند ہو جائے گا۔

وما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسول افان مات او قتل انقلبتم.

# برائے ام الصبیان

ام الصبیان کے مریض کیلئے باوضو حالت میں 7 مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر نمک پر دم کریں۔ مریض صبح دوپہر شام تینوں وقت کھانے سے پہلے اور بعد میں جتنا ہو سکے نمک چاٹ لیا کرے۔ یعنی دن میں 6 مرتبہ اس عمل کی مستقل پابندی سے انشاء اللہ مرض سے نجات ملے گی۔ اگر کچھ عرصے بعد افاقہ محسوس ہو تو بھی اس عمل کو 2 ماہ جاری رکھا جائے۔

# فالج اور جذام سے حفاظت

ایک حدیث میں ہے، حضور اکرم ﷺ نے فرمایا جو صبح و شام تین مرتبہ یہ دعا پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ فالج اور جذام جیسے امراض سے اس کی حفاظت خود فرمائیں گے۔

سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم وبحمدہ ولا قوۃ الا باللہ

# جسمانی عضو کا بیکار ہونا

اگر کسی کو بیماری کی وجہ سے اپنے کسی جسمانی عضو کے بیکار ہو جانے کا ڈر ہو تو روزانہ صبح و شام سات سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس عضو پر دم کرتا رہے۔ ساتھ ہی ڈاکٹری علاج بھی جاری رکھے۔ اللہ کے کرم سے شفا نصیب ہوگی۔

# دانت کا درد

کسی کے دانتوں میں درد ہو تو اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ درج ذیل الفاظ پڑھ کر دانتوں پر دم کیا جائے تو دانتوں کا درد کم ہو جائے گا۔

القون یلقون تلقون

# خود کلامی کا مرض

روزانہ تین مرتبہ کلمہ طیبہ اور تین مرتبہ یا سمیع پڑھ کر بعد از نماز فجر، یعنی سورج نکلنے سے پہلے ایک گھڑا پانی پر دم کریں۔ یہ عمل کم از کم نوے دن کرنا ہے۔ مریض کو یہی پانی پینے کے لیے دیتے رہنے سے اس مرض سے چھٹکارا ملے گا۔

# لکنت

مغز بادام پر 100 مرتبہ یہ آیت پڑھ کر کھلانا لکنت کے لیے بہت مجرب ہے۔

ربی اشرح لی صدری ویسرلی امری و احلل عقدۃ من لسانی یفقھوا قولی.

# درد شانہ

مثانہ میں درد کے لیے گیارہ دنوں تک گیارہ مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کر کے پلائی جائے تو مفید ہے۔

**یعبادی الذین اسرفو علی انفسهم لاتقنطوامن رحمته اللّٰه ان اللّٰه یغفر الذنوب جمعیاانه هوا لغفور الرحیم.**

## دانت پیسنا

جب مریض سو جائے تو اس کے سرہانے کھڑے ہو کر ذرا اونچی آواز سے چند دنوں تک کوئی دوسرا شخص ایک مرتبہ کلمہ طیبہ اور ایک مرتبہ یا شافی پڑھے اور دم کرے آہستہ آہستہ یہ مرض ختم ہو جائے گا۔

## ایڑی میں درد

ایک مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر پھونک دیں اور دن بھر وضو ہو یا نہ ہو یا لطیف کا ورد کرتے رہیں ہو سکے تو دم کر دیں درد جاتا رہے گا۔

# زائچہ جات/حالات زندگی وغیرہ

ادارے کے زیر اہتمام جاری زائچہ سازی کے کام سے آپ بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ آپ اپنا یا شریک حیات یا بچوں یا بہن بھائی یا ہونے والی بیوی یا شوہر یا کاروباری ساتھی یا کسی دوست یا کسی دشمن وغیرہ کا زائچہ بنوانے اور حالات زندگی معلوم کرنے کی خواہش مند ہوں تو با اشاف مل کر یا خط کے ذریعے کوائف ارسال کر کے زائچہ اور حالات زندگی استخراج کروا سکتے ہیں۔

## بچے کا نام/صدقہ وغیرہ

علم نجوم کی روشنی میں بچے کا نام استخراج کروا کر آپ اپنے بچے کو کواکب کے نحس اثرات سے محفوظ اور سعد اثرات کے تحت کر سکتے ہیں۔ نام استخراج کرنے کے ساتھ یہ بھی راہنمائی کر دی جاتی ہے کہ مولود کے زائچہ کے حوالے سے کون سا صدقہ زائچہ کی نحوست کے خاتمہ کے لیے بہتر ہو گا۔ نام والد، نام والدہ، بچے کی تاریخ، وقت اور مقام پیدائش ارسال کر کے بچے کا نام استخراج کروائیں۔

## وقتی زائچہ

زائچہ شادی/زائچہ کاروبار/زائچہ اولاد/زائچہ سفر/زائچہ سحر وغیرہ ......

مستقبل کے حوالے سے کسی ایک خاص معاملے یا امر کا زائچہ بنوا کر آپ [illegible] جان سکتے ہیں۔ اس معاملے سے متعلق تمام سوالوں کے جواب اس زائچے سے دیئے جائیں گے [illegible] نام والدہ تاریخ وقت اور مقام پیدائش بمعہ سوال تحریر کر کے کی تاریخ، وقت اور مقام سوال کے ارسال کریں۔

## خوش قسمتی کا پتھر

خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ [illegible] کے حل کے لیے موزوں پتھر کا انتخاب کروانے کے لیے نام، نام والدہ، تاریخ، وقت اور مقام پیدائش ارسال کر کے خوش قسمتی کا پتھر معلوم کریں۔

## حالات زندگی 123 اہم امور

زندگی کے ان 123 اہم امور پر نجومی رپورٹ تیار کی جاتی ہے۔ مزاج و کردار۔ زندگی کی خوشیاں اور تکمیل خواہشات۔ محبت اور رومانس۔ مشاغل۔ صحت۔ مالی حالات۔ طریق زندگی۔ کیریئر۔ روزگار۔ خوش قسمتی کا پتھر۔ خوش قسمتی کی دھات۔ خوش قسمتی کا دن۔ خوش قسمتی کا رنگ۔ آپ کا برج۔ آپ کا کوکب۔ [illegible] ذکر۔ زائچہ پیدائش۔ شرف و ہبوط کواکب۔ خوش قسمتی کا عدد۔ خصوصی صدقات۔ قمری برج۔ کوکب اور اس کے اثرات۔ شمسی برج۔ کوکب اور اس کے اثرات۔ طالع برج۔ کوکب اور اس کے اثرات۔

## تقدیر — پیدائشی زائچہ پر احکام

بوقت پیدائش آسمان پر موجود کواکب مختلف انداز اور طریقوں سے انسانی زندگی کے ہر پہلو پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ یہ رپورٹ آپ پر آپ کو آشکار کرے گی کہ فطرت نے آپ اور آپ سے متعلقہ معاملات کے حوالے سے کیا طے کر رکھا ہے؟ آپ کے اندر موجود مختلف صلاحیتوں کے بارے میں فطری رازوں سے آپ کی آشنائی کروائی جائے گی۔

اس رپورٹ میں تمام کواکب یعنی قمر، شمس، عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل، یورینس، نیپچون اور پلوٹو کی آپ کے زائچہ میں مختلف بروج اور گھروں میں موجودگی کے اثرات کو بیان کیا جائے گا۔ اس کے علاوہ ان کواکب کی آپس میں، طالع اور عاشر سے بننے والی نظرات کو بمعہ تمام گھروں کے حاکموں کے دوسرے گھروں میں قابض ہونے سے پیدا ہونے والے اثرات کو بھی بیان کیا جائے گا۔ آپ کے پیدائشی زائچہ کا مکمل جائزہ۔

## آنے والا کل  ٹرانزٹ رپورٹ

کیا آپ اس بات کو جاننا چاہتے ہیں کہ موجودہ اور آنے والے وقت میں کواکب کی فطری حرکت کس انداز میں آپ کی زندگی پر اثر انداز ہوگی؟ آپ کے آنے والے ماہ وسال آپ کے لیے کیا لے کر آ رہے ہیں؟ آپ کو کن حالات اور واقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے؟ یہ سب کچھ جاننے کے لیے یہ رپورٹ آپ کے لیے حد درجہ مفید ثابت ہوگی۔ یہ رپورٹ ان کواکبی اثرات کو ظاہر کرتی ہے جو کسی بھی خاص عرصہ میں شمس اور دیگر کواکب کے زائچہ کے مختلف گھروں میں داخلہ کی وجہ سے جنم لیتے ہیں۔ اس کے علاوہ جب ٹرانزٹ میں موجود کواکب مختلف گھروں میں داخل ہونے پر پیدائشی زائچہ میں موجود اساسی کواکب کے ساتھ سعد اور نحس نظر بناتے ہیں تو ان کے بھی خصوصی اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ جن کو بیان کیا جائے گا۔ یوں کسی بھی ایک خاص عرصہ کے اندر ہونے والی ہر ممکنہ تبدیلی، بہتری اور خرابی سے آپ آگاہ ہو سکیں گے۔ اس رپورٹ کی مدد سے آپ اپنی زندگی کو بہتر طور پر پلان کرسکیں گے اور زیادہ بہتر نتائج حاصل کرسکیں گے۔ یہ رپورٹ تفصیل اور جامعیت کا ایک حسین امتزاج ہے۔

## ساڑھ ستی

کہیں آپ ساڑھ ستی کا شکار تو نہیں ہیں؟ زحل جب بھی حرکت کرتا ہوا پیدائشی زائچے کے بارہویں، پہلے اور دوسرے گھر سے گزرتا ہے تو یہ عرصہ انسان کو مختلف النوع مسائل جیسے کہ قرض، اخراجات کی زیادتی، نقصانات، مالی پریشانیوں اور مسائل کے گرداب میں پھنس جاتا ہے اور یوں اس کی زندگی ناکامی و نامرادی کا شکار ہو کر سوالیہ نشان بن کر رہ جاتی ہے۔ اس حوالے سے ادارہ "راہنمائے عملیات" نے یہ انتظام کیا ہے کہ آپ اس بات کو جان سکیں کہ کہیں آپ ساڑھ ستی کا شکار تو نہیں ہیں اور اگر ہیں تو اس حوالے سے بچاؤ کے اقدامات تجویز کیے جائیں گے جن پر عمل پیرا ہو کر آپ اپنے آپ کو پریشانیوں سے بچا پائیں گے۔

## زحل مشتری اور آپ

زحل کے اثرات کو علم نجوم میں [illegible] حاصل ہے اور کوئی بھی فرد زحل کے اثرات کی کارستانیوں (مثلاً ساڑھ ستی اور ڈھایہ وغیرہ) سے انکار نہیں کرسکتا۔ ہر فرد نحوست سے بچنے اور مشتری کے سعد اثرات سے فائدہ اٹھانے کا خواہش مند ہوتا ہے۔ اگر آپ یہ جاننے کے خواہش مند ہوں کہ زحل و مشتری آنے والے دنوں میں آپ کی مادی، شادی، اولاد، صحت، کاروبار، نوکری، سحر، سفر، دشمنی، مقدمہ، وراثت، گھریلو حالات، [illegible] اقارب سے تعلقات، خفیہ دشمنوں وغیرہ وغیرہ جیسے معاملات میں سے کن سے اور کیسے متاثر کریں گے تو آج ہی رابطہ کریں۔ ہم آپ کے لیے ایک جامع ترین رپورٹ تیار کریں گے۔ جو زیر بحث موضوع یعنی زحل و مشتری کے تحت متفرق معاملات کے بیان کے علاوہ دفع نحوست کے لیے عموی مشاورت، صدقات، جواہرات، عملیات اور وظائف کا بیان بھی لیے ہوئے ہوگی۔ ایک ایسی نجومی رپورٹ جسے پڑھ کر آپ محسوس کریں گے کہ واقعی ایک صاحب علم کے محبت بھرے دل نے پوری سچائی کھول کر آپ کے سامنے رکھ دی ہے۔

## بائیوردم رپورٹ

بائیوردم ایک جدید تحقیق ہے۔ اس کے مطابق بوقت پیدائش سے انسان جسمانی، ذہنی اور جذباتی پہلوؤں سے ایک خاص حیاتیاتی ارتعاش سے گزرنا شروع ہو جاتا ہے۔ کون سا حیاتیاتی دور کون سے کاموں [illegible] کی پہلوؤں سے تعلق رکھتا ہے اس بارے میں تفصیل اور طریقہ کار آپ کو روزانہ بائیوردم رپورٹ کے ساتھ ملے گا۔ کوائف: نام، نام والدہ، درست تاریخ پیدائش، کس ماہ سے رپورٹ شروع ہو، کتنے ماہ کے لیے تیار کرنی ہے۔

# جواہرات

پتھروں کے روحانی، سحری اور طبیعاتی اثرات سے دنیا کا کوئی بھی فرد انکار نہیں کر سکتا۔ انسانی زندگی کے ہر پہلو کو بالواسطہ یا بلاواسطہ متاثر کرتے ہیں۔ قدرت نے لاتعداد دنیاوی اور روحانی معاملات کی اصلاح و بہتری کیلئے لاتعداد اقسام کے پتھر تخلیق کیے ہیں۔

## کون سا پتھر موزوں ہے؟

آپ کے مسائل کے حل، آپ کی صحت، روزگار اور رزق میں برکت و وسعت، مختلف امراض سے حصول صحت، مثلاً دماغی امراض، ٹی بی، کینسر، گلے پڑنا، بلڈ پریشر، دمہ، کھانسی، برص وغیرہ۔ معاشرتی عزت و وقار و مرتبہ کے حصول، روحانی مسائل کے حل، روزمرہ مسائل و پریشانی کے حل کے واسطے، تعلیمی سلسلوں میں رکاوٹوں کے خاتمے اور ذہن کے علم کی طرف متوجہ ہونے، اعلیٰ تعلیم کے واسطے، جادو ٹونے سے بچنے، سحر کے علاج وغیرہ کے لئے زائچہ پیدائش کے حوالے سے موزوں پتھر کا انتخاب۔ نام، برج یا عدد وغیرہ کی مناسبت سے استخراج پتھر ستاروں کی نحوست دور کرنے کے واسطے پتھر و جواہرات استعمال کرنا زندگی میں کامیابیوں کو بڑھائے گا۔

## نقلی / اصلی پتھر

پتھر ہمیشہ اصلی لینا چاہیے۔ کوئی نقلی پتھر ہمیشہ سے ہی بنتے چلے آ رہے ہیں لیکن آج کل جدید سائنس کی بدولت نقلی کے کام نے بہت ترقی کر لی ہے۔ اصلی سے بہتر نقل دستیاب ہے۔ جو قیمت میں بھی کم ہوتا ہے۔ تاہم میرا مشورہ یہ ہے کہ ان نقلی پتھروں کے استعمال سے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا جا سکتا۔ سو زیادہ پیسے نہیں ہیں تو سستا پتھر خرید لیں لیکن ہو اصلی۔ اگر اصل ہوگا تو اس کا فائدہ ہوگا ورنہ نہیں۔ نقلی پتھر ایسے ہی ہے جیسے آپ نے رنگدار شیشہ یا پلاسٹک پہن رکھا ہو۔

## موزوں قیمت

ادارہ آپ کے لیے جواہرات و پتھروں کے انتخاب کے علاوہ صرف حقیقی قیمت پر اور درمیانی مالیت کے حامل موزوں پتھر بھی فراہم کرتا ہے۔ آپ ہر قسم کے پتھروں کے حصول کیلئے رجوع کر سکتے ہیں۔ ہر پتھر کی نوعیت اور وزن کے اعتبار سے اس کی قیمت ہوتی ہے۔

## منسوبی جواہر

اگلے صفحہ پر دی گئی جدول سے کوئی بھی فرد اپنے برج یا نام کے حوالے سے منسوبی پتھر جان سکتا ہے۔ آپ کے منسوبی پتھر کا استعمال انشاء اللہ بہتری کا باعث ہوگا۔ آپ اپنی پسند یا ضرورت کے پتھر کی قیمت وغیرہ کے بارے میں مزید معلومات حاصل کرنا چاہیں تو بلا جھجک پوچھ سکتے ہیں۔ بلحاظ زائچہ آپ کی خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ حصول صحت، رد سحر اور دیگر مسائل کے حل کے لیے موزوں پتھر کا انتخاب۔ اپنا خوش قسمت پتھر استعمال کریں اور اپنی زندگی کو بہتری کی طرف گامزن کر لیں۔



کوائف — نام بمعہ والدہ بمعہ درست وقت، تاریخ اور مقام پیدائش۔ اگر کسی خاص مقصد کے لیے استعمال کرنا چاہیں تو مقصد بھی تحریر کریں۔

# کتب راٹھور پبلشرز

راہنمائے عملیات (ماہنامہ)
خالد روحانی جنتری
خالد ہندی جنتری
Far-zoq(English quaterly)
عملیات اسمائے ربی
روحانی مشورے (ترمیم شدہ)
علم الحروف
راہنمائے عملیات (ترمیم شدہ)
راہنمائے تل شناسی
اسباق دست شناسی
راہنمائے دست شناسی زیر طبع
ساعات حقیقی
راہنمائے علم نجوم (حصہ اول)
راہنمائے علم نجوم (حصہ دوم)
مفتاح الرموز واسرار الکواکب
ازدواجی نجوم زیر طبع
طبی نجوم زیر طبع
۱۰ سالہ جنتری ۲۰۰۰ تا ۲۰۱۰
السحر الاحمر
تاش کے ۵۲ کارڈ
طلسمی جواہرات
مراقبہ
خوابوں کی تعبیر
طلسمات زبرخو (عملیات تسخیر)
مستصلہ قادر الکلام
ہندی نجوم (معہ لگن سارنی و ۱۰۰ سالہ ہندی جنتری)
بانڈ ریس اور لاٹری کے نمبر (ترمیم شدہ)
السحر العجیب فی جلب الحبیب (حصہ دوم)

السحر العجیب فی جلب الحبیب (حصہ سوم)
اقوال المرضیہ فی معرفۃ الاعمال الرملیہ
سحر بارنوخ
کتب ابن عربی زیر طبع
مجربات خالد
تسخیر موکلات وحاضرات
اصول وقواعد عملیات
الاسماء الحسنیٰ
یادداشتیں ... آف اسٹرالوجی
زائچے
آپ کا برج
نمبر ہی نمبر
قسمت اور چانس
صفحہ اکثر اور بنڈال
صفحہ اکثر اور بنڈال (حصہ دوم)
خزینہ اعداد (ترمیم شدہ)
السحر والعملیات
راٹھور تقویم الدوبیہ (لگن سارنی)
راٹھور 50 سالہ تقویم (2001 تا 2050)
راٹھور وقتی نجوم
احکام النجوم (وقتی نجوم)
مسائل کا روحانی حل
آسان عملیات
خاص نمبر (سحر وجادو، حب وتسخیر، بغض وعداوت وبربادی، صحت وشفا)
حیوانات کے علاج طبی ومخفی خواص زیر طبع
شفائے امراض

